ذکر میں مشغول ہے۔ اور ذکر میں محو و مستغرق ہوجائے اپنے کو فراموش کرے اور خود ذکر بن جائے ذاکر کو جب تک فنا حاصل نہ ہوگی۔ اُس وقت تک ذکر کا مطلب بھی حاصل نہ ہوگا۔ ذکر کی کثرت و مداومت اور رحمتِ مولیٰ سے جب ذاکر مقام فنا میں پہنچے گا۔ تب نہ، تقویٰ، توکل، قناعت صبر شکر، رضا تسلیم بلا قصد حاصل ہوجائیں گے۔ اور قلب کے اندر انوار و تجلیات کا ظہور ہوگا۔ اِس مقام میں ذاکر کے حواس خمسہ ظاہری بالکل ساقط ہوجائیں گے۔ نہ ذاکر رہے گا نہ ذکر ذاکر و مذکور ایک ہوجائیں گے۔ بندہ کا ذکر وہاں اللہ تعالیٰ کا ذکر ہوجاوے گا۔ اللہ تعالیٰ کا ارشاد شَہِدَ اللّٰہُ اَنَّہٗ لَآ اِلٰہَ اِلَّا ھُوَط (یعنی گواہی دیتا ہے اللہ کہ نہیں کوئی موجود مگر وہ ہی اللہ) صادق آنے لگے

یہ تصور یاد رکھیو یار وقت ذکر ھُو　　ذکر ہو جسکا وہ ہی ذاکر وہی مذکور ہے

ذکر کی تعلیم کے ساتھ شیخ مرید کو توجہ دے مگر بمصلحت جائز ہے کہ توجہ ظاہری کو موقوف رکھے۔ توجہ کے وقت شیخ تصور کرے کہ ذکر کی کیفیت قلب شیخ سے قلب مرید میں پہنچی اور اثر پیدا کرتی ہے! اور مرید تصور کرے کہ قلب شیخ سے فیض رحمانی اُسکے قلب میں پہنچتا ہے اور اس کا قلب فیض رحمانی سے متاثر ہوتا ہے۔ اگر رحمت ایزدی شامل حال ہے تو فوراً مرید کے قلب میں ذکر جاری ہوجائیگا اور سرور یا جذبہ طاری ہوگا۔ اگر پہلے دن کسی مرید کے قلب میں ذکر جاری نہ ہو یا کیفیت طاری نہ ہو تو مرید کو مایوس نہ ہونا چاہیے۔ ان شاء اللہ تعالیٰ آئندہ اپنے وقت پر ذکر جاری ہوجائے گا۔ اور کیفیت طاری ہوجاوے گی +

طالب کو چاہیئے کہ اپنے ہر سانس پر بیدار اور ہوشیار رہے۔ جبتک پاسِ انفاس کی تائید نہ ہوگی۔ کدورتوں سے دل کا صاف ہونا دشوار ہے +

سوتے وقت بھی ذکر پاس انفاس کرتا رہے تاکہ سوجانے پر بھی ذکر جاری رہے۔ مبتدی آخر شب میں روزانہ گھنٹہ دو گھنٹہ یا اس سے کم جس قدر بھی توفیق ہو، ذکر کرتا رہے تاکہ

۲۴ گھنٹہ قلب میں ذکر جاری اور اُس کا اثر قائم رہے۔ دن رات میں ۲۴ گھنٹے ہوتے ہیں۔ اور ہر گھنٹہ میں تخمیناً ایک ہزار سانس ہیں۔ پس اس حساب سے ایک دن رات میں چوبیس ہزار مرتبہ ذکر ان شاء اللہ تعالیٰ ہو جائے گا۔ اور پھر کوئی سانس ذکر سے خالی نہ جائیگی۔ اور جب رات، دن، سوتے جاگتے، قلب میں ذکر جاری ہو جائے گا، تو اُس قلب کو قلبِ ذاکر قلب زندہ، قلبِ بیدار، کہیں گے۔

طریقِ مذکورہ سے ذکر کے وقت کبھی بیخودی اور کبھی جذبہ طاری ہوگا۔ پس جب تک کہ بیخودی یا جذبہ غالب رہے۔ ذاکر کو ذکر میں کوشش کرنے کی حاجت نہیں لیکن جب بیخودی نہ رہے تو ذکر میں پھر مشغول ہونا چاہیئے۔ آخر میں وہ کیفیت سالک کی مِلک اور حال ہو جائے گی۔

کثرتِ ذکر کی وجہ سے اگر ذاکر کے دماغ میں بے انتہا گرمی محسوس ہو یا مرضِ پیچش کی علامات نمودار ہو تو چند روز ذکر کو ترک کر کے فقط درود شریف پڑھا کرے۔ ہر روز قریب ایک ہزار جب طبیعت میں اعتدال پیدا ہو جائے تو اپنی عادت کے موافق پھر ذکر شروع کر دے۔

اگر کثرتِ ذکر سے ذاکر کا بدن گھلنے لگے تو غذا سے پہلے دو چار لقمے کچے گھی کے ساتھ کھالیا کرے۔ جس کی مقدار ایک چھٹانک ہو۔

اِس سلسلۂ عالیہ میں عموماً اسی طور سے ذکر کی تعلیم کی جاتی ہے۔ اور اسی پر ختم۔ اِس لئے کہ کثرتِ ریاضت اور رحمتِ مولیٰ سے جب مرید سلوک میں ترقی کرے گا تو خود ہی اس کے مراتب طے ہوتے رہیں گے اور ذکر مقامِ قلب سے مقامِ روح میں سرایت کر کے یعنی ملکوت سے ذکر ترقی کر کے جبروت میں اثر کرے گا۔ اور خود بخود ذاکر کے قلب میں اللہ ھو ذکر اسمِ ذات جاری ہوگا۔ اگر اس پر مرید نے اور ترقی کی تو قلب مدوّر یعنی اُمّ الدماغ میں جس کو

مقام لاہوت کہتے ہیں۔ ذکر ھُوَ آپ سے آپ جاری ہوگا۔

# نِسبت

ضرب سے صفائی قلب، پاس انفاس سے اجرائے قلب، اور حبس دم سے دفع خطرات، یہ فوائد حاصل ہوتے ہیں۔ اور ان اذکار کی کثرت سے قلب میں ایک شعاع نوری ان شاء اللہ پیدا ہوگی جس طرح چھت کے سوراخ یا روزنِ دیوار سے روشنی آفتاب اندر داخل ہوتی ہے اور روشنی کا ایک تار نظر آتا ہے۔ اسی طرح قلب کے اندر سے بھی نور کا ایک تار اوپر کی طرف نمودار ہوگا۔ اس کیفیت کو نسبت کہتے ہیں۔ سالک جب اس مقام پر فائز ہوگا تو خود اپنے قلب میں شعاع نوری کا مشاہدہ کریگا اور ایک لذت خاص اسے محسوس ہوگی حضرت مولانا رومؒ نے اس مقام کی طرف مثنوی شریف میں یوں اشارہ کیا ہے ؎

دوزخ است آن خانہ کان بے روزن است　　　اصلِ دین اے بندہ روزن کردن است

## مراقبہ

مراقبہ عربی لفظ ہے اسکے معنی ہیں "رقیب ہونا" یعنی "نگہبان ہونا" صوفیہ کرام کی اصطلاح میں اس کے معنی ہیں غیر اللہ سے قلب کا نگہبان ہونا۔ اور غیر اللہ کے جتنے خطرات ہیں ان سب کو قلب سے بالکل دور کرنا۔ اس لئے کہ وہ سب فانی ہیں۔ بمصداق آیۂ کریمہ کُلُّ مَنْ عَلَیْهَا فَانٍ وَّیَبْقٰی وَجْهُ رَبِّكَ ذُو الْجَلٰلِ وَالْاِكْرَامِ (سورۃ الرحمٰن ع ۲) (یعنی سب کچھ فنا ہونے والا ہے اور باقی رہے گی صرف اللہ کی ذات صاحبِ اکرام اور صاحبِ جلال) اور اللہ تعالیٰ کی ذات کا دیدار اپنے باطن میں مشاہدہ کرنیکے لئے ایک دھیان اور ایک تصور میں بہ نشست قرفصا دوزانو نیمیا اس کو مراقبہ کہتے ہیں۔

ابتدا میں طالب کو لازم ہے کہ بمصداق آیۂ کریمہ وَاذْكُرِ اسْمَ رَبِّكَ بُكْرَةً

وَ اَصِیْلًا (یعنی صبح و شام اپنے پروردگار کو یاد کرو) فجر اور مغرب کی نماز کے بعد کچھ دیر مراقبہ کرے اور ایک زمانہ تک اس کی مداومت کرے۔ اگر ہو سکے تو ہر نماز کے بعد تھوڑی دیر مراقب ہے۔ مراقبہ کو روز بروز ترقی دے۔ یہاں تک کہ ایک لمحہ بھی قلب سے مراقبہ ساقط نہ ہونے پائے مُبتدی ہر قسم کا مراقبہ مقام تاریک میں کرے۔ اگر روشن جگہ میں ہو، تو چادر میں چُھپ کر یا نقاب ڈال کر مراقب ہو۔ چادر میں اپنے کو پوشیدہ کرکے مراقب ہونا دونوں حالتوں میں بہتر ہے۔

# اقسام مراقبہ

## مراقبۂ برزخ شیخ

طالب دو زانو بطریق نشست قُرفِصا یعنی داہنے پشتِ پا کو بائیں پاؤں کے تلوے پر رکھ کر بیٹھے۔ آنکھیں بند کرے اور بمصداق آیۂ کریمہ فَاَیْنَمَا تُوَلُّوْا فَثَمَّ وَجْهُ اللّٰهِ (پ۱ع) (یعنی جدھر پھرو گے اُدھر اللہ ہی اللہ ہے) برزخ شیخ کو چہرۂ حقیقی سمجھ کے اور یقین کرکے صحیح ملاحظہ کے ساتھ مراقب ہے۔ اُس وقت طالب کے قلب میں جو تجلّی پیدا ہو اُس کو وہاں قرار دے۔ وہ صورت کبھی سامنے کبھی قلب کے اندر نظر موجود ہوگی اور کبھی غائب ہو جائے گی۔ لیکن طالب کو چاہیے کہ اپنے تصوّر سے برزخ شیخ کو ایک لمحہ بھی نہ اُترنے دے مراقبہ میں برزخِ شیخ کے علاوہ اقسام طرح کے انوار و تجلیات ظاہر ہوں گے۔ لیکن اُن کی طرف ہر گز متوجہ نہ ہونا چاہیے۔ صرف برزخ شیخ ہی کو مطمحِ نظر رکھے۔ اور اپنے قلب کے اندر مشاہدہ کرے۔ اِس کو طریقہ رابطہ بھی کہتے ہیں۔ اِس مراقبہ کی مداومت سے اور ظاہر میں متصف بصفات شیخ ہونے سے شیخ کے جمیع کمالات مُرید میں پیدا ہو جائیں گے۔ شعر

چون خلیل آمد خیالِ یارِ من — صورتش بُت معنیٔ او بُت شکن

شکر یزدان را کہ چون او شد پدید — در خیالش جان خیالِ حق بدید

## مراقبہ لفظ محمد صلی اللہ علیہ وسلم

سالک اپنے سر کو لفظ محمدؐ کی میم دھیان کرے۔ گردن سے کمر تک حاء اور کمر کو میم ثانی اور کمر سے نیچے کے دھڑ کو دال خیال کرے۔ لفظ محمدؐ ہر انسان کی عین حقیقت ہی۔ اور یہ بھی دھیان کرے کہ اسم عین مسمّٰی ہے۔ اس مین سالک اپنی ہستی محمد صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کی ہستی تصور کریگا۔ حضرت جامی علیہ الرحمۃ فرماتے ہیں ؎

محمدؐ کش قلم چون نامور ساخت　　زمیمش حلقۂ طوق وکمر ساخت

مراقبۂ وحدت

شاغل مراقبہ کی نشست سے تار و تاریک جگہ آنکھیں بند کرکے ایک دھیان میں بیٹھے اور تھوڑی دیر بعد آنکھیں کھولے اُس وقت اُس کو کچھ تجلی محسوس ہوگی۔ پھر آنکھیں بند کرے اور قلب کی طرف مشغول رہے اور جب تک نسبت نہ آئے۔ اسی طرح اکثر اوقات عمل کرتا رہے۔ اِن شاءَ اللہُ تعالیٰ نسبت آجائے گی ؛

## مراقبۂ توحید افعالی

لَا فَاعِلَ اِلَّا ھُوْ (کوئی فاعل نہین مگر اللہ) کی حقیقت کو طالب اپنے قلب میں دھیان کرے یعنی اِس عالم میں جتنے افعال، حرکات، سکنات صادر ہوتے ہیں۔ سب کا فاعل حقیقی اللہ تعالیٰ ہی کو سمجھے۔ اور اپنے کو اور تمام عالم کو محض آلہ تصور کرے اور یقین کرے کہ اُس کو کسی فعل کا اختیار نہیں ہے بلکہ کسی اور کی قوت سے وہ حرکت کرتا ہے۔ جیسا کہ قلم لکھتا ہے۔ لیکن جب تک ہاتھ اُس کو نہ چلائے اُس وقت تک وہ کچھ بھی نہیں لکھ سکتا۔ اور جب تک روح کے ارادہ سے ہاتھ جنبش نہ کرے۔ ہاتھ کو قلم چلانے کی مجال نہیں۔ اسی طرح اِس کائنات میں جتنے افعال صادر ہوتے ہیں۔ حقیقۃً وہ اللہ تعالیٰ سے ہی صادر ہوتے ہیں طالب اور تمام موجودات مثل قلم اور ہاتھ کے ہیں ؛

توحید افعالی کے مراقبہ میں طالب اپنے دل میں اس تصور کو جگہ دے اور اس میں مستغرق رہے ؎

درین نوع بے شرک پوشیدہ است　　کہ زیدم بیازرد و عمرم بخست

## مراقبہ توحید صفاتی

لَا مَوْصُوْفَ اِلَّا ھُوْ (کوئی موصوف نہیں مگر اللہ) کی حقیقت کو طالب اپنے قلب میں دھیان کرے کہ طالب اپنے میں اور جملہ کائنات میں جتنے صفات اور صُوَر دیکھتا ہے وہ سب اللہ تعالیٰ کے صفات اور صُوَر ہیں۔ اور تمام عالم ظاہری کو اللہ تعالیٰ کا ایک روپ یعنی صورت تصور کرے اور یقین کرے۔ اور اس دھیان میں مستغرق رہے۔ اس طریقہ سے اگر طالب مراقبۂ توحید صفاتی میں مداومت کریگا اور رحمتِ مولیٰ شامل حال ہوگی تو انتہا میں تمام عالم ظاہر اُس کی نظر سے غائب ہو جائیگا اور اللہ تعالیٰ کی صورت اور صفات کے سوا اُس وقت کوئی اور شئے نظر نہ آئے گی۔ بیت

جہاں تک نظر جائے دیکھے اُسی کو　　جہاں میں وہی جلوہ گر چار سُو ہے

## غزل

جب حُسنِ ازل پردہ امکان مین آیا　　ہر رنگ بہر رنگ ہر اک شان میں آیا

عزت سے ملائک نے جسے سجدہ کیا ہے　　جس وقت کہ وہ صورتِ انسان مین آیا

اوّل وہی آخر وہی ظاہر وہی باطن　　مذکور یہ ہے آیتِ قرآن میں آیا

گل ہے وہی سنبل ہے وہی نرگس حیران　　اپنے ہی تماشے کو گلستان میں آیا

قانون وہی ساز وہی طبلہ وہی ہے　　ہر تار میں بولا وہ ہر اک تان میں آیا

## مراقبہ توحید ذاتی

لَا مَوْجُوْدَ اِلَّا ھُوْ (کوئی موجود نہیں مگر اللہ) کے معنی کو طالب ہمیشہ اپنے

قلب میں دھیان کرے۔ یعنی تمام کائنات میں اللہ تعالیٰ کی ہستی کے سوا کوئی شے موجود نہیں ہے۔ اسکو طالب اپنے قلب میں دھیان کرے۔ اور اس تصور میں ایسا مستغرق ہوجائے کہ اپنے کو اور تمام عالم کو بھول جائے۔ اس مراقبہ کی انتہا میں تمام کائنات طالب کی بصیرت سے غائب ہوجائیگی۔ اور اللہ تعالیٰ کی ذات کے سوا دوسرے کی ہستی اسکی نظر میں نہ آئیگی۔ بعد اسکے طالب اپنے آپ کو بھی گم کریگا۔ اور اس مقام میں اسکو اَللّٰہُ نُوْرُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ (اللہ آسمانوں اور زمین کا نور ہے) کی حقیقت حاصل ہوگی۔ اس مقام کو مقام فنافی اللہ کہتے ہیں جو ولایت کا دروازہ ہے۔ طالب اسی مقام میں پہنچکر ولایت میں داخل ہوتا ہے لیکن اس مقام پر طالب کو فنا کا علم باقی رہتا ہے۔ مراقبہ کی مداومت سے انتہا میں فنا کا علم بھی طالب میں گم ہوجائے گا۔ اس مقام کو مقام فناء الفنا کہتے ہیں۔ اور اسی مقام میں لَا مَوْجُوْدَ اِلَّا ھُوْ کی حقیقت طالب کو حاصل ہوگی۔ حضرت مولانا رومی علیہ الرحمۃ فرماتے ہیں ؎

دوزخ و جنت ہمہ اجزائے اوست | آنچہ اندیشی تو آن بالائے اوست
ہرچہ اندیشی پذیرائے فناست | ہرچہ در اندیشہ ناید آن خدا است

حضرت شیخ طریقت سید نا میر ابو العلا قدس اللہ سرہ العزیز یوں فرماتے ہیں:-

"اس معرفت اور فنا کے حصول کی جو ترتیب مقرر ہے اُسی ترتیب کے موافق سالک کو سلوک طے کرنا چاہیئے تاکہ حق شناسی اور خدایابی جو کہ مقصود اعظم ہی، حاصل ہو۔ وہ ترتیب یہ ہے کہ اول تمام عالم کو سالک ایک آئینہ فرض کرے۔ اور اس میں ہمیشہ حق تعالیٰ کا جمال باکمال دیکھتا رہے۔ اس نظارہ میں اِس درجہ منہمک ہوجائے کہ ایک لمحہ بھی دل سے اوجھل نہ ہو۔ ہر وقت اسی خیال میں ڈوبا رہے۔ ؎

اے خنک جانے کہ آن ہر آئینہ
دید رُوئے یار خود در آئینہ

اِس خیال کی انتہا میں چیزیں نمودار ہوں گی۔ اور لذّتیں حاصل ہوں گی اِس کے بعد سالک پھر ترقی کرے اور اِس سے اوپر کے درجہ میں آئے یعنی تمام عالم کو حق جانے اور حق دیکھے، اور تصور کرے کہ سب حق ہی ہے جو اِن شکلوں اور صورتوں میں ظاہر ہے ؎

اے غیر ترا بسوئے تو سیرے نی　　خالی ز تو ہیچ مسجد و دیرے نی
دیدم ہمہ طالبان و مطلوبان را　　کان جملہ توئی و درمیان غیرے نی

اِس خیال میں اس قدر مداومت ہو کہ کوئی ساعت، کوئی پل اِس خیال و تصور سے خالی نہ جائے۔ اِس بارہ میں بھرپور سعی اور کامل کوشش درکار ہے۔ کیونکہ بلا سعی و تلاشس کوئی مقصود کبھی حاصل نہیں ہو سکتا خصوصاً یہ مقصد جو کہ تمام مقاصد میں بڑا اور اہم مقصد ہے۔ سعی ہی وہ چیز ہے جو انسان کو منزل مقصود تک پہنچاتی ہے +

پس کوشش کرے اور قیل و قال کو ترک کرے تاکہ دل اور آنکھوں سمیت حق تعالیٰ کے تصور میں مستغرق رہے اِس تصور کی انتہا میں سالک طرح طرح کی لذتوں سے لذت یاب ہوگا۔ سالک اِس کے بعد پھر ترقی کرے۔ اور اِس مرتبہ سے اوپر کے درجہ میں آئے اور درمیان سے اپنے آپ کو بھی نکال ڈالے۔ اور تمام چیزوں کی نفی اور حق تعالیٰ کے اثبات میں کوشش کرے یعنی آنکھیں بند کر کے یہ تصور کرے کہ جس کو میں یہ جانتا تھا کہ میں ہوں وہ حق تعالیٰ ہی ہے جو اِس صورت کے ساتھ ظاہر ہوا ہے۔ اس صورت میں مواظبت و مداومت کے ساتھ مشغول رہے۔ تاکہ وہ اپنے آپ کو فراموش کر دے اور اپنے کو اور تمام عالم کو حق تعالیٰ جانے اور دیکھنے لگے۔ اِس تصوّر میں جس وقت سالک اپنے آپ سے گزرے گا تب اس کے باطن سے یہ خوش آیند صدا اٹھے گی جیسے کہ خودی سے آزاد ہونے والے اس فقیر کے باطن سے اٹھتی ہے ؎

آن را کہ من مے گفتمش اکنون ہمیدانم چہ شد　　بسیار او را جستمش اکنون ہمیدانم چہ شد

یہ تصور جس وقت غالب آ گیا یہاں تک کہ سالک نے اپنا آپا فراموش کیا۔ اُس وقت دیکھنے والا

اور دکھائی دینے والا ایک ہی ہے۔ حجاب اُٹھ گیا۔ اور وصال حق حاصل ہوا۔ مثنوی

خود ہمون شاہد وہمون مشہود     غیر او نیست در جہان موجود
روزان بتو بودم و نمیدانستم     شب با تو غنودم و نمیدانستم
ظن بود مرا ہمین کہ من جملہ منم     من جملہ تو بودم و نمیدانستم
معشوق عیان بود نمیدانستم     با من بمیان بود نمیدانستم
گفتم بطلب مگر بجائے برسم     خود تفرقہ آن بود نمیدانستم

## شغل حضرت موسیٰ علیہ السلام

شاغل اپنی ہستی کو حضرت موسیٰ علیہ السّلام کی ہستی تصوّر کرے۔ اور اُمّ الدماغ کو کوہِ طور خیال کرے اور دل سے رَبِّ اَرِنِی (اے پروردگار! تو اپنے آپ کو مجھے دکھا دے) کہتا رہے۔ اور اُمّ الدماغ کیطرف جسکو قلبِ مدوّر بھی کہتے ہین تفکر اور بصیرت کی نظر سے اللہ تعالیٰ کی تجلی کیطرف متوجہ رہے۔ اِنْ شَاءَ اللّٰہُ کوہِ طور کی تجلی اس مقام پر جلوہ گر ہوگی بیت

شعلۂ نورِ قدم بر دلِ طورم تابید     سوختم خاک شدم سوزشِ جانم باقیست

## شغلِ معراج

طالب اپنی ہستی کو حضرت سرور کائنات محمد صلی اللہ علیہ وسلّم کی ہستی تصور کرے اور قوتِ خیال سے اپنے آپ کو مقامِ معراج میں کہ کمال عروج انسانی اور قرب حق سبحانہٗ تعالیٰ ہے پہنچاکر یقین کے ساتھ اللہ تعالیٰ کو دیکھتا رہے۔ اور وہان جیسا کہ اللہ تعالیٰ کی ذاتِ اقدس سے آنحضرت علیہ الصلوٰۃ والسّلام کو اَنَا اَنْتَ وَ اَنْتَ اَنَا کا خطاب ہوا تھا ویسا ہی اللہ تعالیٰ سے سُنتا رہے

حضرت امیر خسرو علیہ الرحمۃ فرماتے ہیں ؎

من تو شدم تو من شدی من تن شدم تو جان شدی
تا کس نہ گوید بعد ازین من دیگرم تو دیگری

## شغل رب الارباب

طالب تصور کرے کہ اُسکا جسم ایک عالم ہے اور رُوح اس عالم کی رب ہے۔ اور اللہ تعالیٰ جملہ عالم ارواح کا رب ہے۔ اِس لئے اللہ تعالیٰ کو رب الارباب کہتے ہیں اب طالب اپنی جان کو ربِ حقیقی تصوّر کرے اور خیال کرے کہ جتنے افعال یعنی حرکات و سکنات دنیا میں صادر ہوتے ہین اُس سے صادر ہوتے ہیں۔ لَا فَاعِلَ اِلَّا ھُوْ۔ (یعنی نہیں ہے کوئی فاعل مگر وہ ہی) اِسی دھیان مین مستغرق رہے۔ بیت

فاعلِ مختار ہے اللہ جو چاہے کرے　　بندہ بے چارا سراپا عاجز و مقفور ہے

## شغل کلمۃ الحق

اِس شغل کو سِرُّ السِرّ اور فال صحیح بھی کہتے ہیں۔ طالب جملہ کائنات یعنی موجودات کو اپنے میں تصوّر کرے۔ یعنی اپنے آپ کو تمام عالم کی رُوح جمادی، رُوح نباتی، رُوح حیوانی، اور روح رحمانی تصور کرے اور خیال کرے کہ کل مخلوقات کی رُوح یعنی حقیقت میں ہون۔

## غزل

| | |
|---|---|
| نامی جو فلاطون تہا وہ فرزانہ مین ہی ہون | کہتے ہین جسے قیس وہ دیوانہ مین ہی ہون |
| کعبہ ہوں میں ہی شیخ جسے کرتے ہیں سجدہ | ہندو جسے پوجے ہے وہ تبخانہ مین ہی ہُون |
| سردار بنا تھا جو چڑھا دار کے اوپر | کہتا تھا اَنَا الحق جو وہ مستانہ مین ہی ہون |
| احمد بنا اور میم کے پردے مین چھپایا | دل ہون مین ہی اور دلبر جانانہ مین ہی ہون |

## غزل

| | |
|---|---|
| من آن نورم کہ اندر لامکان موجود بودستم | باشراقِ خودم خود شاہد و مشہود بودستم |
| نہ از عالم بیانے بود نے آدم نشانے داشت | کہ از نظارۂ حُسنِ خودم خوشنود بودستم |
| زبہرِ رفعِ شرک و دفعِ وہم ہستئ غیرے | بشکل انبیاء و اولیا موجود بودستم |

لباسِ بوالبشر پوشیدہ مسجودِ مَلک گشتم
برائے یک کسان امروز نقدِ وقتِ شان گشتم
بدریائے حقیقت بہرِ غواصانِ دریا دل
نیاز اندر حقیقت لایزال و لم یزل ہستم

بتصویرِ محمدؐ حامد و محمود بود ستم
زبہرِ دیگران روزِ جزا موعود بود ستم
بہر عہدے وعصر گوہر مقصود بود ستم
مگر با این تعین نیست و نابود بود ستم

## شغل حضرت ابراہیم علیہ السلام

طالب حسبِ قاعدہ مراقبہ میں بیٹھے۔ اور مانند حضرت ابراہیم علیہ السلام تمام عالم کو آفل (فانی) یقین کرے۔ اور آیہ کریمہ لَآ اُحِبُّ الْاٰفِلِیْنَ (یعنی میں نہیں دوست رکھتا فنا ہو جانے والوں کو) کے معنی کے مُطابق اپنے قلب کو آفِلان یعنی کائنات کی محبت سے پاک کرکے بمصداق آیہ کریمہ فَطَرَ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ (یعنی جس نے آسمانوں اور زمین کو پیدا کیا) یقین کی نظر سے اللہ تعالیٰ کیطرف بالکل متوجہ ہو جس طرح عالم ظاہر میں کسی شے کو موجود جان کے انسان اُس کی طرف متوجہ ہوتا ہے اُسی طرح اللہ تعالیٰ کو یقین کامل سے احد موجود، اور باقی، جان کے اُس کی طرف طالب کو متوجہ ہونا چاہیئے۔ اور اپنے کو بھی آفل جان کر بمصداق آیہ کریمہ اِنِّیْ وَجَّھْتُ وَجْھِیَ (میں سب سے مُنہ پھیر کر اُس ذات کی طرف متوجہ ہوتا ہوں) اپنے کو اللہ تعالیٰ کے سامنے حاضر جانے۔ اور وَمَآ اَنَا مِنَ الْمُشْرِکِیْنَ (اور میں مشرکوں سے نہیں ہوں) کہ حضرت ابراہیم علیہ السلام کا کلمہ ہے اپنے دِل کے اندر رکھے۔ اِن شَاءَ اللہُ تعالیٰ ۔ وَاللہُ خَیْرٌ وَّاَبْقٰی (اللہ ہی بہتر اور باقی رہنے والا ہے) کی حقیقت ظاہر ہوگی۔

# شغل محمدی صلی اللہ علیہ وسلم

طالب حسبِ قاعدہ مراقبہ بیٹھے۔ اور یقین کامل سے تصور کرے کہ اپنی ہستی

صورتِ ظاہری محمدی صلی اللہ علیہ وسلم ہے اور اپنی ہستی باطنی اللہ جل شانہٗ ہے۔ اور اپنی ظاہری نظر پڑہ بینی پر جسکو مقام سُلطَانًا نَصِیرًا کہتے ہین۔ یا کہ دونوں ابروؤں کے درمیانی مقام پر جسکو مَقَامًا مَّحْمُودًا کہتے ہین رکھے۔ اور اِس تصور مین اپنے آپ کو مستغرق کر دے اِنْ شَاءَ اللّٰہُ باب رحمت وا ہوگا ؛

## شغل درود شریف

طالب اپنی ہستی کو ہستی محمد صلی اللہ علیہ وسلم تصور کرے۔ اور درود شریف پڑھنے کے وقت تصور کرے کہ اللہ جل شانہٗ حضرت سرور کائنات صلی اللہ علیہ وسلم پر بواسطہ جبرئیل علیہ السّلام صلوٰۃ و سلام بھیج رہا ہے۔ اور طالب کی زبان جبرئیل علیہ السلام کا مقام ہے۔ اِس شغل کی برکت سے اِنْ شَاءَ اللّٰہُ تعالیٰ محبت اور ذوق و شوق میں ازدیاد اور رحمتِ حق کا ظہور ہوگا ؛

## طریق دیگر

سالک اپنے سینہ کی داہنی طرف مقام روح کو اللہ تعالیٰ کا عرش تصور کرے۔ اور بائیں طرف مقامِ قلب کو سرورِ کائنات صلی اللہ علیہ وسلم کا مقام سمجھے اور تصور کرے کہ اللہ جل شانہٗ عرش سے محمد رسُول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر درود شریف بھیجتا ہے اور اِس درود شریف کا نور ذاتِ اطہر رسولِ مقبول صلی اللہ علیہ وسلم پر رُوح اور قلب کے درمیان جو راستہ ہی اُس راستہ سے پہنچ رہا ہے۔ مراقبہ کرنے سے وہ نور جو روح اور قلب کے درمیان راستہ میں ہے اِنْ شَاءَ اللّٰہُ تعالیٰ ظاہر ہوگا ؛

## اصولِ فنا

ہر شئے پر فنا ممکن ہی پس سالک جس شئے پر فنا اُسکو مقصود ہو۔ اُس شئے کو اپنی ہستی خیال کرکے مراقب ہے اِنْ شَاءَ اللّٰہُ تعالیٰ فنا حاصل ہو جائے گی۔ جس طرح

فنا فی العالم میں سالک سارے عالم کو اپنی ہستی میں ملاحظہ کرتا ہے اور اپنی ہستی کو سارے عالم میں ملاحظہ کرتا ہے۔ اسی طرح خلفائے راشدین میں سے حضرت ابوبکر صدیق اکبر رضی اللہ عنہ کی ہستی اپنی ہستی تصور کر کے مراقب ہو۔ اسی طور سے جملہ خلفائے راشدین رضوان اللہ علیہم کی بھی فنا حاصل ہو سکتی ہے۔ اور اگر کسی بزرگ کی خاص حالت کے ساتھ فنا مقصود ہو تو اُسی حالت کے ساتھ اُس بزرگ کی ہستی اپنی ہستی دھیان کر کے مراقب ہو۔ غیر اللہ کی محبت کم ہونیکے واسطے اکثر اوقات یہ مراقبہ کرے کہ سالک اپنے آپ کو قبر میں مردہ تصوّر کرے اور سمجھے کہ سارے عالم سے واسطہ منقطع ہو گیا ہے۔ اور اب صرف رحمت الٰہی کا انتظار ہے۔ ان شاء اللہ تعالیٰ رحمتِ ایزدی شاملِ حال ہوگی۔

اصُولِ فنا لکھنے کی وجہ یہ ہے کہ اگر کسی کو کسی بزرگ سے محبت کم ہو تو اِس طریقہ سے محبت زیادہ ہو سکے گی۔ ورنہ طریقت میں تو تین ہی فنائیں مقصود ہوتی ہیں (۱) فنا فی اللہ (۲) فنا فی الرسول (۳) فنا فی الشیخ۔ جو تیس برس کے اندر کسی کو حاصل نہیں ہو سکتی۔

طریقت میں اگرچہ فنا فی اللہ اور فنا فی الرسولؐ اور فنا فی الشیخ اصل ہے لیکن اکثر فنا فی الشیخ کی تعلیم کیجاتی ہے۔ کیونکہ فنا فی الشیخ کے بعد فنا فی الرسولؐ اور فنا فی اللہ دونوں آپ ہی حاصل ہو جاتی ہیں۔ مولانا روم علیہ الرحمۃ فرماتے ہیں ؎

چون تو ذاتِ پیر را کردی قبول ہم خدا در ذاتش آمد ہم رسولؐ

## معمولاتِ شیخ

صوفیائے کرام کی اصطلاح میں معمولاتِ شیخ اُن اُمور کو کہتے ہیں جن کو شیخ نے اختیار کیا۔ مرید پر اپنے حضرتِ شیخ کے معمولات کو اختیار کرنا واجب اور لازم ہے۔ لَا تَوْفِیْقَ اِلَّا بِاللّٰہِ۔

اِس سلسلۂ عالیہ کے پیرانِ عظام رضوان اللہ تعالیٰ علیہم اجمعین کے نزدیک فرائض اور سنن کے بعد ذکر اور مراقبۂ مذکورہ اور اِن معمولات میں مشغول رہنا بہتر ہے اُس وقت تک کہ فنا حاصل ہوجائے۔

## اوراد

(الف) سُبْحَانَ اللّٰہِ وَبِحَمْدِہٖ ۔ گیارہ مرتبہ

(ب) سُبْحَانَ اللّٰہِ وَالْحَمْدُ لِلّٰہِ وَلَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ وَاللّٰہُ اَکْبَرُ ۳۳ مرتبہ

(ت) لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ وَحْدَہٗ لَا شَرِیْکَ لَہٗ لَہُ الْمُلْکُ وَلَہُ الْحَمْدُ یُحْیِیْ وَیُمِیْتُ بِیَدِہِ الْخَیْرُ وَھُوَ عَلٰی کُلِّ شَیْءٍ قَدِیْرٌ ۳ مرتبہ

## سیّد الاستغفار

(ث) اَللّٰھُمَّ اَنْتَ رَبِّیْ لَآ اِلٰہَ اِلَّا اَنْتَ خَلَقْتَنِیْ وَاَنَا عَبْدُکَ وَاَنَا عَلٰی عَھْدِکَ وَوَعْدِکَ مَا اسْتَطَعْتُ اَعُوْذُبِکَ مِنْ شَرِّ مَا صَنَعْتُ اَبُوْءُ لَکَ بِنِعْمَتِکَ عَلَیَّ وَاَبُوْءُ بِذَنْبِیْ فَاغْفِرْلِیْ فَاِنَّہٗ لَا یَغْفِرُ الذُّنُوْبَ اِلَّا اَنْتَ ۔ ۳ مرتبہ

## وظیفہ غوثیہ

(ج) اَلْمُحِیْطُ اَلرَّبُّ الشَّھِیْدُ الْحَسِیْبُ الْفَعَّالُ الْخَالِقُ الْبَارِیُٔ الْمُصَوِّرُ ۱۱ مرتبہ

## چہل کاف

(ح) كَفَاكَ رَبُّكَ كَمْ يَكْفِيكَ وَاكِفَةً كِفْكَافُهَا كَكَمِينٍ كَانَ مِنْ كَلَكَا تَكِرُّ كَرًّا كَكَرِّ الْكَرِّ فِي كَبَدٍ تَحْكِي مُشَكْشَكَةً كُلُكُلُكَ لَكَكَا كَفَاكَ مَا بِي كَفَاكَ الْكَافُ كُرْبَتَهُ يَا كَوْكَبًا كَانَ تَحْكِي كَوْكَبَ الْفَلَكَا ۔ جہاں تک ممکن ہو یا کم سے کم تین مرتبہ

# درود شریف

(خ) اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدِنِ النَّبِيِّ الْاُمِّيِّ وَاٰلِهٖ وَاَصْحَابِهٖ وَبَارِكْ وَسَلِّمْ ۔ تین سو۳ مرتبہ

# درود شریف غوثیہ

(د) اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدِنِ النَّبِيِّ الْاُمِّيِّ الطَّاهِرِ الزَّكِيِّ صَلٰوةً تُحَلُّ بِهَا الْعُقَدُ وَتُفَكُّ بِهَا الْكُرَبُ صَلٰوةً تَكُوْنُ لَكَ رِضًى وَلِحَقِّهٖ اَدَاءً وَاٰلِهٖ وَاَصْحَابِهٖ وَبَارِكْ وَسَلِّمْ ۔ گیارہ مرتبہ

(ذ) اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰى اٰلِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰى سَيِّدِنَا الْغَوْثِ الْاَعْظَمِ ۔

معمولات شریف یہ ہیں :۔

(۱) پچھلی رات تہجد کی نماز گزارنا ؛
(۲) بعدہٗ فجر تک ذکر و مراقبہ میں مشغول رہنا ؛
(۳) نماز فجر کے بعد تھوڑی دیر مراقبہ کرنا ؛
(۴) اس کے بعد تلاوتِ قرآنِ مجید ؛
(۵) پھر دلائل الخیرات شریف بروایت علی حریری رحمۃ اللہ علیہ

## اسکے متعلق دربار عالی میں ایسا ارشاد ہوا ہے

"جن مریدوں کو میرے استاد حضرت سیّد رضوان مرحوم و منفور مدنی سے اجازت حاصل ہو یا اُنکے صاحبزادہ سے۔ یا مولوی عبدالحق صاحب گورکھپوری مکی سے اجازت ہو۔ اُن کو میری طرف سے بھی اجازت ہو۔ بار دیگر مجھ سے پڑھنے کی ضرورت نہیں اُن کی اجازت عین میری اجازت ہو" ؛

(۶) بعدہٗ دعائے حزب البحر بروایت مولوی برہان صاحب فرنگی محلی لکھنوی پڑھنا ؛
(۷) بعد اس کے نماز چاشت چار رکعتیں دو سلام کے ساتھ پڑھنا ؛
(۸) پھر دنیا کے کاموں کو دیکھنا ؛
(۹) دوپہر کو کھانا کھا کر فرصت ہو تو قیلولہ کرنا ؛
(۱۰) بعد نمازِ ظہر امورات دنیوی ؛
(۱۱) بعد نماز عصر تسبیح پر اوراد مذکورہ میں سے کسی ذکر کو اور درود شریف کو ۵۰۰ مرتبہ شغل یا بے شغل پڑھنا۔ ٹہلتے ہوئے ؛
(۱۲) نمازِ مغرب کے بعد عشا تک مراقبہ ؛

(۱۳) عشا کے بعد کھانا کھانا ؛

مرید کو اِن معمولات پر مداومت چاہیئے ؎

کار کن کار بگذر از گفتار کاندرین راہ کار دارد کار

## بیعت

بیعت عربی لفظ ہے۔ اسکے معنی ہیں فروخت ہونا۔ اور صوفیائے کرام کی اصطلاح میں اِسکے معنی ہیں۔ ارادت لانا مرید ہونا ؛ ع کوئی تبلاؤ کہ ہم تبلائیں کیا ؛

اِس کا طریقہ یہ ہے

شیخ مرید کو اپنے سامنے دو زانو بٹھائے۔ اور یہ خطبہ پڑھے (مرید کو نہ پڑھائے)

## خطبہ

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ط

اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ نَحْمَدُهٗ وَنَسْتَعِيْنُهٗ وَنَسْتَغْفِرُهٗ ؛ وَنَعُوْذُ بِاللّٰهِ مِنْ شُرُوْرِ اَنْفُسِنَا وَمِنْ سَيِّئَاتِ اَعْمَالِنَا مَنْ يَّهْدِهِ اللّٰهُ فَلَا مُضِلَّ لَهٗ وَمَنْ يُّضْلِلْهُ فَلَا هَادِيَ لَهٗ ؛ وَنَشْهَدُ اَنْ لَّآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَحْدَهٗ لَا شَرِيْكَ لَهٗ وَنَشْهَدُ اَنَّ مُحَمَّدًا عَبْدُهٗ وَرَسُوْلُهٗ يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوا اتَّقُوا اللّٰهَ وَابْتَغُوْٓا اِلَيْهِ الْوَسِيْلَةَ وَجَاهِدُوْا فِيْ سَبِيْلِهٖ لَعَلَّكُمْ تُفْلِحُوْنَ ہ اِنَّ الَّذِيْنَ يُبَايِعُوْنَكَ اِنَّمَا

يُبَايِعُونَ اللّٰهَ ۔

بعد اسکے مرید اپنے دونوں ہاتھوں سے شیخ کے داہنے ہاتھ کو پکڑے۔ اگر مرید عورت ہے تو پردے میں بیٹھے۔ اور چادر کے ایک سرے کو شیخ اپنے ہاتھ میں لے اور دوسرا سرا مرید پردہ کے اندر ہی تھامے اور شیخ یہ پڑھے۔ يَدُ اللّٰهِ فَوْقَ اَيْدِيْهِمْ فَمَنْ نَّكَثَ فَاِنَّمَا يَنْكُثُ عَلٰى نَفْسِهٖ وَمَنْ اَوْفٰى بِمَا عٰهَدَ عَلَيْهُ اللّٰهَ فَسَيُؤْتِيْهِ اَجْرًا عَظِيْمًا۔ وَنَفَعَنَا اللّٰهُ وَاِيَّاكُمْ بَارَكَ اللّٰهُ لَنَا وَلَكُمْ۔

اس کے بعد مرید کو شیخ یہ پڑھاتے:۔ اٰمَنْتُ بِاللّٰهِ وَبِمَا جَآءَ مِنْ عِنْدِ اللّٰهِ عَلٰى مُرَادِ اللّٰهِ وَاٰمَنْتُ بِرَسُوْلِ اللّٰهِ وَبِمَا جَآءَ مِنْ عِنْدِ رَسُوْلِ اللّٰهِ عَلٰى مُرَادِ رَسُوْلِ اللّٰهِ ۔ اَللّٰهُمَّ اِنِّيْ تَبَرَّأْتُ مِنْ جَمِيْعِ الْاَدْيَانِ وَالْعِصْيَانِ وَاَسْلَمْتُ الْاٰنَ اَشْهَدُ اَنْ لَّا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَاَشْهَدُ اَنَّ مُحَمَّدًا عَبْدُهٗ وَرَسُوْلُهٗ ۝ اَللّٰهُمَّ اَنْتَ رَبِّيْ لَا اِلٰهَ اِلَّا اَنْتَ خَلَقْتَنِيْ وَاَنَا عَبْدُكَ وَاَنَا عَلٰى عَهْدِكَ وَوَعْدِكَ مَا اسْتَطَعْتُ اَعُوْذُ بِكَ مِنْ شَرِّ مَا صَنَعْتُ اَبُوْءُ لَكَ بِنِعْمَتِكَ عَلَيَّ وَاَبُوْءُ بِذَنْبِيْ فَاغْفِرْ لِيْ فَاِنَّهٗ لَا يَغْفِرُ الذُّنُوْبَ اِلَّا اَنْتَ ۝ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدِنِ النَّبِيِّ الْاُمِّيِّ الطَّاهِرِ الزَّكِيِّ صَلٰوةً تُحَلُّ بِهَا الْعُقَدُ وَتُفَكُّ بِهَا الْكُرَبُ صَلٰوةً تَكُوْنُ لَكَ رِضًى وَلِحَقِّهٖ اَدَآءً وَّاٰلِهٖ وَاَصْحَابِهٖ وَبَارِكْ وَسَلِّمْ ؛

بعد اسکے مرید سے اس طرح کہلوائے: "میں ایمان لایا اللہ تعالیٰ پر۔ فرشتوں پر۔ ایک سو چار کتابوں پر۔ ایک لاکھ چوبیس ہزار پیغمبروں پر۔ تقدیر پر۔ نیکی پر۔ بدی پر۔ موت پر۔ حساب پر حشر پر بہشت پر۔ دوزخ پر۔ پل صراط پر۔ میزان پر۔ اللہ تعالیٰ اور انکے رسولوں کے سب احکام میں نے قبول کئے۔ اور سب گناہوں سے توبہ کی۔ اللہ تعالیٰ اس توبہ کو قبول کرے اور اس توبہ پر ہم کو ہمیشہ رکھے"۔

اسکے بعد شیخ پوچھے: "ہم نے تم کو طریقہ قادریہ شریف مین مرید کیا تم نے قبول کیا؟" اور مرید جواب دے: "ہم نے قبول کیا"۔ اِس طرح تین مرتبہ شیخ پوچھے۔ اور مرید جواب دے۔

اگر نقشبندیہ۔ چشتیہ۔ سہروردیہ۔ فردوسیہ یا ہمارے اِس سلسلۂ عالیہ کے کسی اور طریقہ میں بیعت کرنے کی مرید خواہش ظاہر کرے تو شیخ اُسی طریقہ میں اُسکو مرید کرائے لیکن یہ خیال ضرور رکھنا چاہیئے۔ کہ زمانہ موجودہ کی بے بنیاد رسم کے مطابق ایک ہی ساتھ چار پانچ طریقوں میں مرید نہ کرائے۔ بلکہ ایک طریقہ میں مرید کرائے۔

اِس سلسلۂ عالیہ قادریہ جہانگیری میں اِن سات طریقوں میں بیعت لینے کی بھی ہمارے پیرانِ عظام رضوان اللہ علیہم اجمعین کی طرف سے اجازت ہے۔

(۱) قادریہ رزاقیہ شریف (۲) قادریہ سہروردیہ شریف (۳) چشتیہ نظامیہ شریف (۴) چشتیہ صابریہ شریف (۵) نقشبندیہ ابو العلائیہ شریف۔ (۶) سہروردیہ شریف (۷) فردوسیہ شریف

اگر کوئی شخص صرف توبہ کرنی چاہے تو اُسکو فقط سید الاستغفار اور درود شریف پڑھائے۔ ایجاب و قبول نہ کرائے۔

اگر کوئی شخص مرید ہونا چاہے اور تنگیٔ وقت یا اور کسی وجہ سے شیخ موافق دستور بیعت نہیں لے سکتا تو شیخ صرف اتنا پوچھے "ہم نے تم کو قادریہ شریف میں مرید کیا تم نے قبول کیا؟" اور مرید کہے: "ہم نے قبول کیا"۔ اور توبہ کراتے وقت مرید سے صرف یہ کہلوائے "ہم نے سب گناہوں سے توبہ کی"۔

## چند نصائح

(۱) سالک کے لئے فرائض اور واجبات کا ترک کسی حال میں جائز نہیں لیکن مجذوب مستثنیٰ ہے۔

اِس لیئے کہ وہ مکلّف ہی نہیں +

(۲) خلافِ شریعت اور خلافِ طریقت کوئی کام مرید کو نہ کرنا چاہیئے۔ سماع۔ وجد اور سجدہ تحیۃ (جو کہ بمنزلہ سلام اور قدمبوسی کے ہے) کے علاوہ اور کسی مسئلہ میں علمائے ظواہر حنفیّہ سے صوفیائے کرام کا اختلاف نہیں ہے +

(۳) مسئلہ سجدہ میں اس سلسلۂ عالیہ کے پیرانِ عظام نے یوں فرمایا ہے" سجدہ دو قسم کا ہے (۱) سجدۂ عبادت (۲) سجدۂ تحیہ یعنی سجدہ تعظیمی + سجدۂ عبادت غیر اللہ کے لئے مطلق ممنوع ہے۔ لیکن سجدہ تحیہ غیر اللہ کے لئے (بشرطیکہ مسجود صنم یعنی بُت نہ ہو) جائز سمجھتے ہیں۔ اور وہ بمنزلہ سلام تعظیم و تکریم کے ہے۔ علمائے ظاہری میں سے بھی بہت بزرگ سجدہ تحیہ کو غیر اللہ کے لئے جائز سمجھتے ہیں"+

(۴) اس بات سے واقف رہنا چاہیئے کہ خانقاہ کے اندر شیخ کو جس طرح سلام کرنا جائز ہے اسی طرح سلام کی نیت سے سجدہ کرنا بھی جائز ہے۔ لیکن راستہ پر۔ بازار پر اور دُور کے مقام سے شیخ کے مکان کی طرف سجدہ کرنا ممنوع ہے +

(۵) اُن اعمال و افعال کو اختیار نہ کرے جو شرع میں جائز نہیں اور اُنکو اپنے شیخ سے بھی نہ دیکھا ہو۔ مرید کو اپنے شیخ کے طریقہ اور دستور کے مطابق ہی چلنا چاہیئے دوسرے طریقوں کے رنگ اور روپ اختیار نہ کرے

(۶) کوئی فضول اور کھیل تماشے کا کام نہ کرنا چاہیئے +

(۷) وضو اور بے وضو ہر حالت میں ذکر کرنا جائز ہے مگر اولیٰ یہ ہے کہ ذکر باوضو کرے اور باوضو رہے +

(۸) حالتِ جنابت میں ذکر لسانی جائز نہیں اور ذکر قلبی اگر از خود جاری ہو تو حرج نہیں +

(۹) ہر نماز کو اُسکے وقت پر اور باجماعت ادا کرے +

(۱۰) جن مسائل میں اختلاف ہے اُن میں اپنے پیرانِ عظام کی رائے کے موافق عمل کرے +

بالخیر

# ضمیمۂ یادگارِ جہانگیری

یہ اشعار متعاقب ملے۔ اس لئے ان کو بطور ضمیمہ درج کیا ہے :

(از خواجہ محمود حسن صاحب شادان دہلوی)

| | | |
|---|---|---|
| چون ز دنیا برفت قطب زمن | | دلِ من سوخت سوخت مثلِ کباب |
| از سرِ اوج ہاتفم برگفت | | بہ بہشت برین رسید جناب |
| آنکہ بودہ زبدۂ آفاق ہائے | ولہ | ۲ ۱۳ھ<br>در طریقت مردِ عالی شان بود |
| کرد سالِ وصل و شادان رقم | | قبلۂ دین مخلص الرحمن بود |
| کرد عزمِ سفر چو قطبِ زمن | ولہ | ۲ ۱۳ھ<br>صدمۂ او میسر از شادان |
| گفت ہر یک ز بہرِ تاریخش | | آہ افسوس مخلص الرحمن |
| عرشیان گفت از سرِ انصاف وداد | فرد | ۲ ۱۳ھ<br>سوئے حق اے مخلص الرحمن بیا |

۲ ۱۳ھ

## اردو

| | | |
|---|---|---|
| میرے حضرت کی جب وفات ہوئی | | تیشۂ غم جگر کے پار ہوا |
| سالِ رحلت کے واسطے رضوان | | داخلِ خلد وہ ہوئے بولا |

۲ ۱۳ھ

# غزلیاتِ فارسی

(از حافظ مقبول احمد صاحب کوکب بناری)

| | |
|---|---|
| اگر نظارۂ روئے تو یک نفس باشد | مرا بدولتِ کونین دسترس باشد |
| نظر کنم بہ جنت بسکرم بگیسویت | بخاطرم سحر و شام این ہوس باشد |
| ببوسۂ لبِ لعلت رسیدن آسان نیست | اگر بود شرفِ پائے بوس بس باشد |

ز فکرِ ہر دو جہان است فارغ و آزاد
کسی کہ در خمِ زلفِ تو محتبس باشد

بکار وہم منِ مضطر بگو چہ چارہ کنم
کہ کاوشِ غمِ عشقِ تو ہر نفس باشد

بخیر یاد کن و فاتحہ دریغ مدار
اگر گہے گذرت بر مزارِ کس باشد

بحالِ کوکبِ مسکینِ خویش یکنظرے
حضورِ شاہِ جہانگیر ملتمس باشد

(از مولوی محمد مغل صاحب قابل بنارسی)

دلم شد محوِ روئے پُر ضیائے شاہ چٹگامی
ربودہ جانِ من زلفِ رسائے شاہ چٹگامی

خوشا قسمت کہ جان شد مبتلائے شاہ چٹگامی
بحمد اللہ کہ دل گشتہ فدائے شاہِ چٹگامی

بسازم سرمہ جان و طوطیائے چشم خود اے دل
اگر در دست آید خاک پائے شاہِ چٹگامی

نہ شد از خوابِ شب تسکین مرا دیدار میباید
کہ میسوزد دل از ہجر لقائے شاہِ چٹگامی

نگردد ہیچکس محرم از دربار والایش
ز ادراکم برون باشد سخائے شاہِ چٹگامی

مشامِ جان معطر باشد ای بادِ صبا ہر دم
گر آری نکہتِ زلفِ رسائے شاہِ چٹگامی

ز مال و نعمتِ دنیا و دین فارغ شدم قابل
ازان روزیکہ شد بر من عطائے شاہ چٹگامی

## ولہ

دیدۂ اشک فشان سینہ فگارے دارم
بے تو ای مایۂ جان حالِ نزارے دارم

دردِ ہجرِ تو مرا کرد بدینسان بیتاب
نہ سکونے نہ شکیبے نہ قرارے دارم

خمِ ابروئے تو محراب عبادات من است
مطلب از دیر نہ از صومعہ کارے دارم

خواہشِ باغ جنان نے ہوسِ حور و قصور
من بدل آرزوئے وصلِ نگارے دارم

غرق بحرِ گنہم گرچہ سراپا قابل
لیکن از فضلِ خدا حامی کالے دامم

---

## قطعہ کہ یکے از غریقانِ بحرِ معصیت و عقیدت شعارانِ درِ اقدس عرض کردہ

(ساکن دہلی)

طوطیِ آزاد بودم در قفس انداختند
از فرازِ آسمان گویا فتادم بر زمین

جادہ گم کردم ز بدبختی درین تاریک شب
راہبر از من جدا و راہزن اندر کمین

چون گناہِ خویش آرم در جہان اندر حساب
از ندامت بر کشم بر دیدہ و رخ آستین

دل ہمیدارم بہ بر لیکن چہ دل خوار و فگار
جان ہمیدارم بہ تن لیکن چہ جان زار و حزین

اے مسیحائے زمان دردِ دلم را چارۂ
باختم تاب و توان در پنجۂ دیوِ لعین

از تو می پرسم بفرما منزلِ سلمیٰ کجا است
یا ز انگشتِ شہادت یا ز چشمِ سُرمگین

چارۂ شک چون بجویم از تو در شبہائے تار
ز آنکہ برافروختی از بہرِ ما شمعِ یقین

چون ز حالِ من کسی پرسد بگویم در جواب
از وصالِ یار دورم با رقیبان ہمنشیں

---

## از جناب مولوی حکیم سکندر شاہ صاحب ساکن اعظم گڈھ

زنقش و خالِ جانانم
مپرس از ما چہا بینم

چو در آدم ظہورش شد
ملائک سجدہ زد پیہم

بکُنہش عقل حیران است
کہ آدم شد بپائش خم

چرا ایمان زمن گیری
کہ جانِ خود بیارایم

تو صد زیبِ دل و جانی
بیا۔ گو خانہ ویرانم

| | |
|---|---|
| دلم صد پارہ از نازت | تو درشانِ نوی ہردم |
| نہ تابِ وصل و نے ہجرت | بہر نوع است دردو غم |
| علاجِ زخمِ دل فرما | بنہ از لطفِ خود مرہم |

# غزلیات اُردو

(از حافظ مقبول احمد صاحب کوکب بنارسی)

| | |
|---|---|
| فانوسِ دل مین شمع تجلّے کہین تجھے | پردے مین ہوکے انجمن آرا کہین تجھے |
| چشم و چراغ خاطرِ دنیا کہین تجھے | یعنی اندھیرے گھر کا اُجالا کہین تجھے |
| ارمانِ قلبِ عاشقِ شیدا کہین تجھے | نورِ نگاہِ چشمِ تمنّا کہین تجھے |
| شمعِ حرم چراغ کلیسا کہین تجھے | ایمانِ شیخ جانِ نصارے کہین تجھے |

(از خواجہ محمدؐ مغل صاحب بنارسی)

| | |
|---|---|
| جہان مین شور ہے برپا ولی اللہ مرزا کھل | بجا ہے دین کا ڈنکا ولی اللہ مرزا کھل |
| بھلا مین کیا کرون تیری ثنا سمجھون تو کیا سمجھون | مین ہون ادنیٰ ترا بندہ ولی اللہ مرزا کھل |
| کوئی ہے پوجتا کعبہ کوئی ہے دیر کو جاتا | ہمارا ہے توہی قبلہ ولی اللہ مرزا کھل |
| نہین ہے دین و دنیا مین کوئی حامی سوا تیرے | خبر میری توہی لینا ولی اللہ مرزا کھل |
| مغل دلخستہ رہتا ہے یہ تم سے عرض کرتا ہے | مجھے خدمت مین بلوانا ولی اللہ مرزا کھل |

(از خواجہ عبد القدیر صاحب ساکن بنارس)

| | |
|---|---|
| کیا کہون کیسی ہوئی مجھپر عنایت پیر کی | اپنی صورت ہی نظر آتی ہے صورت پیر کی |
| بندۂ ناچیز کو یکتا و ہمتا کردیا | یہ توجہ یہ عطا ادنےٰ کرامت پیر کی |
| کفر و ظلمت شرک و بدعت ہوگئے معدوم سب | جب سے قائم ہوگئی ہے دلمین صورت پیر کی |

فی الحقیقت راہ مشکل ہی سلوک و عشق کی
طے اُسی نے کی ہوئی جسپر عنایت پیر کی

اس جہان میں ہوگیا دیدار حق جسکو نصیب
اُس سے پوچھے جاکے کوئی کیا ہی صورت پیر کی

قطب ہے کوئی کوئی ابدال کوئی ہے ولی
زیر سایہ پیر کے اللہ رے رفعت پیر کی

واصل حق جو ہوا تفریق پھر کیا رہ گئی
شانِ کثرت میں عیاں ہو شانِ وحدت پیر کی

جیسے تھا معراج کی شب جانا آنا آن میں
ویسے ہے مشکل کشائی میں کرامت پیر کی

ہاتھ کو احمد کے جب حق نے کہا خود اپنا ہاتھ
کیوں نہو پھر صبغۃ اللہ رنگ صورت پیر کی

ہوں اویس قرنیؓ ویا خسروِ مولائے رومؒ
جانتے یہ لوگ تھے بے شبہ عظمت پیر کی

شوق ہے گر حق پرستی کا تو سن اے بیخبر
کر پرستش ذاتِ مولیٰ دیکھ صورت پیر کی

## ولہٗ

زمین پر اک نہیں شہرہ ہمارے پیر و مرشد کا
فلک پر بھی بجا ڈنکا ہمارے پیر و مرشد کا

یہی ہیں انبیاء میں جس طرح سے حضرت احمدؐ
یہی ولیوں میں ہے درجہ ہمارے پیر و مرشد کا

جسے چاہا کیا ادنیٰ سے اعلیٰ آن واحد میں
کرشمہ ہے یہ ادنیٰ سا ہمارے پیر و مرشد کا

خدا کی ماہیت کو آج تک کس نے ہی پہچانا
جو پہچانے کوئی رتبہ ہمارے پیر و مرشد کا

تصرف سارے عالم پر ہے جسکا ظاہر و باطن
خدا نے یہ کیا رتبہ ہمارے پیر و مرشد کا

کوئی حد ہے اداؤں کی کوئی گنتی ہے نازوں کی
بھلا کیا کھینچ سکے نقشہ ہمارے پیر و مرشد کا

خدایا تا قیامت احمدِ مرسل کے صدقے میں
رہے قائم یہی نقشہ ہمارے پیر و مرشد کا

سلامت یا خدا رکھنا ہمارے پیرزادوں کو
کہ ملتا ہے بہت نقشہ ہمارے پیر و مرشد کا

خداوندا اویسِ پاک کی نیکی کے صدقہ میں
ہمیں بھی خاک پا رکھنا ہمارے پیر و مرشد کا

ہمارے سر پہ اس عالم میں اس عالم میں دونوں میں
رہے سایہ خداوندا ہمارے پیر و مرشد کا

تمت بالخیر


گر ہمی خواہی ازیں اے برادر سروری
باش در دنیا غلام خاندان قادری
بسم اللہ الرحمٰن الرحیم
شجرۃ طیبۃ اصلہا ثابت وفرعہا فی السماء
اللّٰہم صل علی سیدنا محمد النبی الامی و
علی آلہ واہل بیتہ وبارک وسلم ط الحمد
للہ رب العلمین ۙ الرحمٰن الرحیم ۙ ملک یوم
الدین ط ایاک نعبد وایاک نستعین ؕ اہدنا
الصراط المستقیم ۙ صراط الذین انعمت
علیہم غیر المغضوب علیہم ولا الضالین
آمین ٥ اشہد ان لا الہ الا اللہ وحدہ

شجرۂ شریف منظوم

# لَا شَرِیْكَ لَهٗ وَاَشْهَدُ اَنَّ سَیِّدَنَا وَمَوْلَانَا مُحَمَّدًا عَبْدُهٗ وَرَسُوْلُهٗ ؐ



رحم کر مولےٰ تو ذاتِ کبریا کے واسطے          دے رہا ہون تجکو اتنے اصفیا کے واسطے
حُرمتِ رازو نیازِ اولیا کے واسطے

مُرشد و مولیٰ مرادِ عارفین و عاشقین          غوثِ ثقلین وحبیبِ رحمۃٌ للعالمین
شیخ عبدالحیؒ مستغنی الثنا کے واسطے

وارثِ علمِ نبیین بادشاہِ عارفین          ذاتِ سبحانی میں فانی پیشوائے کاملین
مخلص الرحمٰنؒ محبوبِ خدا کے واسطے

نائبِ علمِ نبیؐ و وارثِ بابِ علیؑ          کاشفِ رمزِ خفی و ماہرِ سرِّ جلی
شاہِ امدادِ علیؒ باصفا کے واسطے

پیشوائے صاحبانِ وحدت و محبوبِ رب          قادری فاروقی ہادی رحمتِ حق کے سبب
شہ محمد مہدیؒ راہِ ہدےٰ کے واسطے

عاشقِ پاکِ رسولِ انس و جان۔ نوری نشان          شاہِ دینِ مقبولِ کونین و امانِ عاشقان
حضرتِ مظہر حسینؒ مقتدیٰ کے واسطے

دوستِ حضرت حسن مخدوم شاہِ معرفت          محوِ ذاتِ حق فنافی اللہ عالی منزلت
فرحت اللہ شاہؒ صاحب اجتبیٰ کے واسطے

حضرتِ مخدوم پاکِ بارگاہِ لم یزل          شاہ و مولانا و مخدومِ جہان و بے بدل
شہ حسن ثانی علیؒ نامِ خدا کے واسطے

کاملُ الدین جانِ مشتاقین رئیس المنعمین بادشاہِ واصلین حضرت امام العارفین
منعمِ مخدوم پاکِ قدس سرہٗ باصفا کے واسطے

سیّد السّادات قطبِ وقت شاہِ کاملین شیخ دوران مرجعِ عالم سراجِ سالکین
شہ خلیل الدین میرِ قدس سرہٗ مجتبیٰ کے واسطے

وہ کریم ابنُ الکریم و مالکِ باغِ نعیم جن کا دل بیت الحرم جو حق بصیر و حق کلیم
میر سیّد جعفرِ قدس سرہٗ شمس الہدیٰ کے واسطے

جنکی خدمت سے ملے عشق و محبت کے سبق جنکی اک ادنیٰ توجّہ سے کھلے ساتوں طبق
سیّد اہل اللہ میرِ قدس سرہٗ حق نما کے واسطے

عالمِ شرعِ متین و کاشفِ اسرارِ دین معطیٔ حق الیقین و ناظمِ فتحِ مبین
شہ نظام الدین قدس سرہٗ میرِ اتقیا کے واسطے

شمعِ بزم افروزِ اُنس و انجمن آرائے قدس سرِّ ذاتِ حق و نورِ چہرۂ زیبائے قدس
شہ تقی الدین قدس سرہٗ میرِ اتّقا کے واسطے

ناصرِ دین حافظِ ملّت رئیس المؤمنین واقفِ رازِ علومِ اوّلین و آخرین
شہ نصیر الدین قدس سرہٗ سیّد باتقا کے واسطے

مالکِ توقیر و عزّت صاحبِ فضل و شرف کاملُ الاوصاف مصداقِ کلامِ مَن عَرَف
سیّد محمودِ قدس سرہٗ محمود الثنا کے واسطے

خواجۂ بندہ نواز و چارۂ بے چارگان حضرت سیّد گسائین جانِ پاکانِ زمان
میر فضل اللہ شہِ قدس سرہٗ حاجت روا کے واسطے

جن پہ سب اسرارِ غیبی منکشف تھے برملا جن کو سرکارِ نبوّت سے ہوئی عزت عطا
شاہِ قطب الدین قدس سرہٗ مبتلائے خدا کے واسطے

فانی فی اللہ باقی باللہ مظہرِ رمزِ الست
حق پسند و حق نما و حق شناس و حق پرست
شاہ نجم الدین قدس سرہٗ قلندر پیشوا کے واسطے

سیّد و ملجا و ماوٰے و پناہِ بے پناہ
رحمتِ عالم فریدِ عصر منظورِ آلہ
شہ مبارک قدس سرہٗ غزنوی باخدا کے واسطے

صاحبِ تمکین و حشمت شیخِ عالی پائگاہ
آفتابِ دین و ملت سیدِ عالم پناہ
شہ نظام الدین قدس سرہٗ باصدق و صفا کے واسطے

حضرتِ شیخ الشیوخِ سہروردیِ ولی
افتخارِ امتِ مرحومۂ ختم النبیؐ
شہ شہاب الدین قدس سرہٗ تاج الاولیا کیواسطے

غوثِ ثقلین و محی الدین و سید باخطاب
قطبِ ربانی شہِ محبوبِ سبحانی جناب
شیخ عبدالقادر قدس سرہٗ سرِّ خدا کے واسطے

حضرتِ عالی مکان شاہنشہِ اقلیمِ جان
سرگروہِ اولیائے دہر مخزن و می نشان
بوسعید ابنِ مبارک قدس سرہٗ بادشا کے واسطے

منظرِ شانِ خداوندی سراپائے نبیؐ
پاک ہمنامِ علیؓ ہنکاری و ہم غزنوی
شیخ حضرت بوالحسن قدس سرہٗ کہف لوری کیواسطے

سرِّ وحدت حسنِ مطلق نورِ حق عالی جناب
شانِ رحمت خواجۂ طرطوسیِ والاخطاب
حضرتِ بویوسف قدس سرہٗ شمس الضحٰی کے واسطے

وہ ترے نائب کے نائب شاہ یکتائے زمن
عزتِ ملکِ عرب زیبائشِ شہرِ یمن
حضرتِ عبدالعزیزِ قدس سرہٗ حق ادا کے واسطے

وہ کریم النفس مالک صاحبِ خلقِ عظیم
جن کی صورت دیکھکر یاد آئیں رحمٰن و رحیم
شہ رحیم الدین قدس سرہٗ عیاضِ پُر ضیا کے واسطے

جن پہ آتی تھی سدا اِنِّیْ اَنَا اللہ کی ندا جن پہ ظاہر تھے رموزِ لَا اِلٰہَ اِلَّا اَنَا
حضرتِ بوبکرِ شبلی حق لقا کے واسطے

بے نظیر و بے مثال و بے عدیل و بے بدل غرقِ بحرِ سرِّ عشق لایزال و لم یزل
حضرت سید جنیدُ الطائفہ کے واسطے

مظہرِ ذاتِ خدا مستغرقِ بحرِ جمال شاہِ پُر تمکین و حشمت شیخِ با عزّ و جلال
سرّیِ سقطی شہِ مُلکِ بقا کے واسطے

بادشاہِ کارسازِ ملّتِ خیر الورٰی رہنمائے پاکبازِ مسلکِ صدق و صفا
حضرتِ معروف کرخی رہنما کے واسطے

نورِ چشمِ مصطفٰے فرزندِ ساداتِ عظام محترم ذی مرتبت ذیجاہ ذی شوکت امام
حضرتِ سید علی موسیٰ رضا علیہ السلام کے واسطے

میرے آقا میرے ایماں میرے سید میری جان نورِ دل آنکھوں کی ٹھنڈک اِن پہ قربان دو جہان
موسیِٰ کاظم علیہ السلام امام الازکیا کے واسطے

تاجِ فرقِ اولیا سید عزیزِ مصطفٰے قرۃ العینِ حسین و آلِ پاکِ مرتضٰے
جعفرِ صادق علیہ السلام امامِ دوسرا کے واسطے

منبعِ لطف و کرم سرچشمۂ فیض و سخا پاسدارِ خاطرِ محزونِ مسکین و گدا
سیدِ باقر علیہ السلام شہِ جود و عطا کے واسطے

اہلِ تسلیم و رضا سردارِ سربانوانِ دین سید السادات فخرِ دین رئیس الساجدین
شاہِ زین العابدین علیہ السلام زین العبا کے واسطے

لختِ قلبِ سیدہ نورِ نگاہِ مرتضٰے قرۃ العینِ نبی صلّی علیٰ صلّی علیٰ
حضرتِ سید حسین علیہ السلام کربلا کے واسطے

شاہِ مردان شیرِ یزداں سرِّ حق دستِ خدا شیخ و مولانا و مولیٰ الکل و شاہِ لافتیٰ
سیدِ مولیٰ علی علیہ السلام مشکل کشا کیواسطے

رحمۃ للعالمین نور و شفیع المذنبین سید الثقلین و سردارِ گروہِ مرسلین
حضرتِ احمد محمد صلعم مصطفیٰ روحی فداہ کے واسطے



## ترجمہ دعائے شجرۂ شریف

یا خدا تائب کو مرضیات کی توفیق دے اور رکھ ثابت قدم بھی اپنی طاعت پر اسے
ہو عطا عشق و محبت اس گدا کے واسطے

اور رکھ محفوظ شرک و معصیت سے ایخدا اور کر اسلام و ایمان پر تو اس کا خاتمہ
اپنے مقبولانِ درگاہِ علا کے واسطے

اور خدا لیم مشائخ میں اسے محشور کر کوکبِ مسکینِ تائب پر بھی رحمت کی نظر
آل و اہلِ بیتِ پاکِ مصطفیٰ کیواسطے

## مناجات بدرگاہ قاضی الحاجات

از حافظ مقبول احمد صاحب کوکب بناری خادمِ آستانہ پاکِ جہانگیری ناظمِ اشعارِ شجرہ شریف ہذا

یا الٰہی ہے ادب کے ساتھ بس یہ التجا کر قبول اسکو تجھے محبوب کا ہے واسطہ
تجکو تیری ذاتِ ذو مجد و علا کے واسطے

تا ابد مولیٰ ہمارے شمع بزم جان رہین — اور ہم سو جان سے پروانہ صفت قربان رہین
کر عطا کوکب کو سو جانین فدا کے واسطے

ہون مرے مخدوم زادے صاحبِ فضل و شرف — کر باوصافِ کمالاتِ دو عالم متصف
تو ہو اُن کا وہ رہین تیری عطا کے واسطے

میرے احبابِ طریقت بھی رہین آباد و شاد — دین و دنیا مین با عزاز و باکرام و مراد
فضل فرما جملہ اخوانُ الصفا کیواسطے

میرے حق میں جو ہو مرضی میں ہوں راضی برضا — مرضیٔ مولیٰ اہمہ اولیٰ رضینا بالقضا
تیرے گھر مین کیا کمی مجھ بینوا کیواسطے

اپنے مولیٰ کے قدم کے سائے کے نیچے جیون — اور مرنا ہو تو اُنکے آستانے پر مرون
زندگی و موت ہو اُنکی رضا کے واسطے

تمت



# بعض اصحاب

اس ناچیز سے **آستانہ پاک** اعلحضرت قبلہ و کعبہ روحی فداہ مدظلہ العالی کا پتہ دریافت کرتے ہیں۔ لہذا مناسب معلوم ہوا کہ پتہ شریف درج کردوں۔

بخدمت شریف اعلحضرت قبلہ و کعبہ مدظلہ

میرزاکھیل شریف۔ ڈاک خانہ ساتکنیہ ضلع چاٹگام شریف (بنگالہ)

تار کے لئے

تار گھر ساتکنیہ ہونا چاہیئے۔

خادم بارگاہِ جہانگیری
عبدالقدیر

## صحتنامہ یادگار جہانگیری مع آئینہ جہانگیری

| صفحہ | سطر | غلط | صحیح |
|---|---|---|---|
| تمہید | ۸ | مسمہ | مسمّٰی |
| ۱ | ۸ | رفتآہ | رفت آہ |
| ۲ | ۱ | خونچکاں | خونچکان |
| ۳ | ۵ | ورزمانہ | درزمانہ |
| ۳ | ۷ | علّت | علّت |
| ۳ | ۱۰ | وارفنا | دارفنا |
| ۳ | ۱۵ | واشت | داشت |
| ۴ | ۳ | ورنظر | درنظر |
| ۷ | ۵ | بجواں | بخواں |
| ۷ | ۱۴ | انو | ازو |
| ۷ | ۱۷ | دارزاہد | دارزاہد |
| ۹ | ۴ | وبہر | ادبہر |
| ۹ | ۱۷ | شب | شب |
| ۱۳ | ۱۵ | بمادادی | بمادادی |
| ۱۴ | ۴ | بہیج | بہیچ |
| ۲۳ | ۶ | کیجیے | کیجے |
| ۲۴ | ۵ | لئے | لئے |
| ۲۴ | ۱۶ | اینجا | اینجا |
| ۲۴ | ۱۷ | مروجہ | مُرَوَّجہ |
| ۲۵ | ۱۵ | جنبش | جنبش |
| ۲۶ | ۱۰ | داردہم | داردوہم |
| ۲۷ | ۳ | بنازو | بنازد |
| ۲۷ | ۷ | بکہان | بجہان |

| صفحہ | سطر | غلط | صحیح |
| --- | --- | --- | --- |
| ۲۷ | ۵ | دارندولم | دارودلم |
| ۳۰ | ۲ | ہگری | نگری |
| ۳۶ | ۷ | افکار | اذکار |
| ۴۱ | ۶ | طریق | طرق |
| ۴۲ | ۴ | رُوشنی | روشنی |
| ۴۲ | ۱۳ | وَيُبْقِيَا | وَيُبْقِيَا |
| ۴۳ | ۱۲ | اندر نظر موجود ہوگی | اندر نظر آئیگی کبھی موجود ہوگی |
| ۴۳ | ۱۷ | رابطُ | رابطہ |
| ۵۳ | ۵ | سُبْحَانَ | سُبْحَانَ |
| ۵۳ | ۵ | وَالْحَمْدُ | وَالْحَمْدُ |
| ۵۳ | ۷ | ۳۰ مرتبہ | ۲۰ مرتبہ |
| ۵۸ | ۱۸ | حا، میں | حال میں |
| ۶۲ | ۱۵ | حدمت | خدمت |
| ۶۵ | ۴ | نَعْبُدُ | نَعْبُدُ |
| ۶۵ | ۵ | صِرَاطَ الَّذِيْنَ | صِرَاطَ الَّذِيْنَ |
| ۶۶ | ۲ | وَصُوْلَانَا | وَصُوْلَانَا |
| ۶۶ | ۱۴ | عاشق یاک | عاشق پاک |

یادگارِ جہانگیری مع آئینہ جہانگیری کا پہلا ایڈیشن ربیع الاول ۱۳۳۵ھ / جنوری ۱۹۱۷ء میں شاہ عبدالقدیرؒ جہانگیری دہلوی نے دلی پرنٹنگ ورکس دہلی سے شایع کرایا تھا۔ اور دوسرا ایڈیشن ڈاکٹر سید رحمت علی شاہؒ جہانگیری نے ۱۲ ربیع الاول ۱۳۸۲ھ / ۱۳ اگست ۱۹۶۲ء کو ایجوکیشنل پریس کراچی سے طبع کرایا اور اس کا خلاصہ ڈاکٹر سید رحمت علی شاہؒ جہانگیری کے مرید و خلیفہ ڈاکٹر عبدالحمید قریشی جہانگیری (اسلام آباد) نے ربیع الاول ۱۴۳۴ھ کو اسلام آباد سے شایع کیا۔

بحوالہ کتاب: تذکارِ شاہ امین ، صفہ نمبر : 50

تصنیف و تالیف: حسن نواز شاہ